آیات نمبر 18 تا 22 میں اللہ کی وحدانیت کا بیان، اہل کتاب کے اختلاف کی وجوہات، اہل کتاب اور مشرکین کو ایمان لانے کی دعوت اور انکار کی صورت میں اہل کتاب کو دردناک عذاب کی خوشخبری دی گئی ہے

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ وَ الْمَلٰٓىِٕكَةُ وَ اُولُوا الْعِلْمِ قَآىِٕمًۢا بِالْقِسْطِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ﴿۱۸﴾ اللہ نے خود اس بات کی شہادت دی کہ اس کے سوا کوئی معبود نہیں اور یہی شہادت فرشتوں اور اہل علم نے بھی دی اور یہ بھی کہ وہ عدل کے ساتھ دنیا کو قائم رکھنے والا ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ہر چیز پر غالب اور بہت حکمت والا ہے اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ ۫ وَ مَا اخْتَلَفَ الَّذِیْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْیًۢا بَیْنَهُمْ ؕ بیشک اللہ کے نزدیک دین تو صرف اسلام ہی ہے، اور اہلِ کتاب نے اسلام کے بارے میں اصل حقیقت کا علم ہو جانے کے بعد بھی جو اختلاف کیا وہ صرف آپس کی ضد اور حسد کے باعث کیا وَ مَنْ یَّكْفُرْ بِاٰیٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِیْعُ الْحِسَابِ ﴿۱۹﴾ اور جو لوگ اللہ کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں تو وہ یاد رکھیں کہ بیشک اللہ جلد حساب لینے والا ہے فَاِنْ حَآجُّوْكَ فَقُلْ اَسْلَمْتُ وَجْهِیَ لِلّٰهِ وَ مَنِ اتَّبَعَنِ ؕ اگر پھر بھی یہ لوگ آپ سے جھگڑتے رہیں تو آپ فرما دیجئے کہ میں اور میری پیروی کرنے والے اللہ کی اطاعت و فرمانبرداری قبول کر چکے ہیں وَ قُلْ لِّلَّذِیْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ وَ الْاُمِّیّٖنَ ءَاَسْلَمْتُمْ ؕ فَاِنْ اَسْلَمُوْا

فَقَدِ اهْتَدَوْا ۚ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ ۭ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝۲۰

پھر آپ اہلِ کتاب اور عرب کے اُمّی لوگوں سے دریافت فرمایئے کہ کیا تم بھی اسلام قبول کرتے ہو؟ پھر اگر وہ فرمانبرداری اختیار کرلیں تو وہ راہ ہدایت پاگئے، اور اگر منہ پھیرلیں تو آپ کے ذمہ تو صرف پیغام پہنچادینا ہی ہے، آگے اللہ خود اپنے بندوں کے معاملات دیکھنے والا ہے

رکوع [۲]

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ وَّيَقْتُلُوْنَ الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ ۙ فَبَشِّرْھُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝۲۱

یقیناجو لوگ اللہ کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں اور انبیاء کو ناحق قتل کرتے ہیں اور عدل و انصاف کی ترغیب دینے والے لوگوں کو بھی قتل کرتے ہیں آپ انہیں دردناک عذاب کی خوشخبری سنادیں

اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُھُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۡ وَمَا لَھُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۝۲۲

یہ وہ لوگ ہیں جن کے اعمال دنیا اور آخرت دونوں میں ضائع ہوگئے اور ان کا کوئی بھی مددگار نہ ہوگا